نکال سکتا، تمہیں موتی سمندر سے نہ ملیں گے بلکہ جوہری کی دوکان سے ایسے ہی تمہیں مسائل قرآن وحدیث سے نہ ملیں گے، بلکہ امام ابوحنیفہ وشافعی وغیرہم رضی اللہ عنہم کی دوکانوں سے ملیں گے۔

چوتھے یہ کہ دنیا میں ہر شخص کسی پیشوا کا مقلد ہوتا ہے۔ کھانا پکانا، کپڑا سینا، پہننا، غرضکہ دنیا کا کوئی کام ایسا نہیں جس میں اس کے ماہروں کی تقلید نہ کی جاوے، دین تو دنیا سے کہیں اہم ہے اگر اس میں ہر شخص بے نکیلے اونٹ کی طرح بے قید ہو کہ جس کا جس طرف منہ اٹھا ادھر چل دیا تو دین تباہ ہو جائے گا غیر مقلد وہابیوں کو چاہیئے کہ پاؤں میں ٹوپی، سر پر جوتا ٹانگوں میں کرتہ اور کندھے پر پائجامہ پہنا کریں کیونکہ عام لوگوں کی طرح لباس پہننے میں تقلید ہے، غیر مقلد یہ کیا بات ہے کہ آپ ہر کام میں ہر طرح مقلد اور صرف تین چار مسئلے۔ قرات خلف الامام رفع یدین وغیرہ ہیں۔ غیر مقلد اگر غیر مقلد ہو تو پورے بنو ہر کام انوکھا کرو، ہر بات نرالی کہو۔

پانچویں یہ کہ بظاہر احادیث میں اتنا تعارض معلوم ہوتا ہے کہ خدا کی پناہ ایک مسئلہ کے متعلق جب احادیث دیکھی جاویں تو چکرآ جاتا ہے اگر تقلید نہ کی جاوے صرف حدیثیں دیکھی جاویں، تو حیرانی ہوتی ہے کہ یا اللہ کیا کریں کدھر جائیں کوئی وہابی صاحب دو رکعت نماز ایسی پڑھ کر دکھادیں، جس میں ساری حدیثوں پر عمل ہو، ایک ایک مسئلہ پر دس دس قسم کی روائتیں موجود ہیں حضور ﷺ وتر ایک رکعت پڑھتے تھے تین یا پانچ پڑھتے تھے، سات پڑھتے تھے، نو گیارہ، تیرہ رکعتیں پڑھتے تھے۔ اب غیر مقلد ایسی وتر پڑھ کر دکھادیں، کہ سب حدیثوں پر عمل ہو جاوے ایک وہابی صاحب نے آمین بالجہر کی ایک حدیث پڑھی میں نے آمین بالاخفاء کی پانچ پڑھ دیں بیچارے منہ تکتے رہ گئے یہ کام مجتہد کا ہے کہ دیکھے کون حدیث ناسخ ہے کون منسوخ کون حدیث ظاہری معنی پر ہے کون واجب التاویل، حدیث پر وہ عمل کرے جو مزاج شناس رسول ہو۔ اور راز دار پیغمبر یہ مزاج شناسی راز داری ہر ایرے غیرے کا کام نہیں۔

# وھابی اور حدیث

غیر مقلدوں کا اصلی نام وہابی ہے لقب نجدی کیونکہ ان کا مورث اعلیٰ محمد ابن عبد الوہاب ہے جو نجد کا رہنے والا تھا، اگر نہیں مورث اعلیٰ کی طرف نسبت کیا جاوے تو وہابی کہا جاتا ہے اور اگر جائے پیدائش کی طرف نسبت دی جاوے تو نجدی جیسے مرزا غلام احمد قادیانی کی امت کو مرزائی بھی کہتے ہیں اور قادیانی بھی پہلی نسب مورث کی طرف ہے دوسری نسبت جائے پیدائش کی طرف اسی جماعت کی پیشین گوئی خود حضور انور ﷺ نے کی تھی کہ نجد کے متعلق ارشاد فرمایا تھا۔

**هناك الزلازل والفتن ويخرج منها قرن الشيطان۔**

**ترجمہ:** نجد میں زلزلے اور فتنے ہوں گے، اور وہاں سے ایک شیطانی فرقہ نکلے گا۔

(صحیح البخاری کتاب الفتن باب قول النبی ﷺ الفتنة من قبل المشرق ج ٦ ص ٢٥٩٨ رقم الحدیث ٦٦٨١ مطبوعہ دار ابن کثیر بیروت)، (سنن الترمذی کتاب المناقب عن رسول اللہ ﷺ باب فی فضل الشام والیمن ج ٥ ص ٧٣٣ رقم الحدیث ٣٩٥٣ مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت)، (مسند احمد ج ٢ ص ١١٨ رقم الحدیث ٥٩٨٧ مطبوعہ المکتب الاسلامی بیروت)، (صحیح ابن حبان ج ١٦ ص ٢٩٠ رقم الحدیث ٧٣٠١ مطبوعہ موسسۃ الرسالۃ بیروت)، (طبرانی کبیر ج ١٢ ص ٣٨٤ رقم الحدیث ١٣٤٢٢ مطبوعہ مطبعۃ الزہراء الحدیثہ عراق)، (الترغیب والترہیب ج ٤ ص ٢٩ رقم الحدیث ٤٦٦٦ مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت)

غرض کہ اس جماعت کا بانی محمد ابن عبد الوہاب نجدی ہے اور اس کا ہندوستان میں پرورش کرنے والا اسماعیل دہلوی ہے، اس فرقہ کے حالات ہماری کتاب جاء الحق حصہ اول میں ملاحظہ فرماؤ یہ لوگ عام مسلمانوں کو مشرک اور صرف اپنی جماعت کو موحد کہتے ہیں۔ مقلدوں کے جانی دشمن اور ائمہ اربعہ حضرت امام اعظم ابوحنیفہ، امام شافعی، امام مالک، امام احمد ابن حنبل رضی اللہ عنہم اجمعین کی شان اقدس میں تبرے کرتے ہیں۔ یہ لوگ اپنے آپ کو اہل حدیث یا عامل بالحدیث کہتے ہیں یہ لوگ پہلے تو اپنے کو فخریہ طور پر وہابی

کہتے تھے، چنانچہ ان کی بہت کتب کے نام تحفہ وہابیہ وغیرہ ہیں مگر اب وہابی کے نام سے چڑتے ہیں ان کے عقائد و اعمال نہایت ہی گندے اسلام اور مسلمانوں کے دامن پر بدنما داغ ہیں ہم یہاں اہل حدیث نام پر مختصر سا تبصرہ کرتے ہیں تاکہ معلوم ہو کہ ان کا نام بھی درست نہیں، مسلمانوں سے امید انصاف ہے اور اللہ تعالیٰ اور اس کے محبوب ﷺ سے امید قبول ہے۔

خیال رہے کہ دنیا میں کوئی شخص اہل حدیث یا عامل بالحدیث ہو سکتا ہی نہیں، کسی کا اہل حدیث یا عامل بالحدیث ہونا ایسا ہی ناممکن ہے جیسے دو نقیضین یا دو ضدیں کا جمع ہونا غیر ممکن کیونکہ حدیث کے لغوی معنی ہیں بات، گفتگو یا کلام رب فرماتا ہے۔

(۱) فبای حدیث بعدہ یومنون۔

**ترجمہ:** قرآن کے بعد کونسی بات پر ایمان لائیں گے۔

(پارہ۲۹ سورہ۷۷ آیت نمبر۵۰)

(۲) اللہ نزل احسن الحدیث۔

**ترجمہ:** اللہ تعالیٰ نے سب سے اچھا کلام نازل فرمایا۔

(پارہ۲۳ سورہ۳۹ آیت نمبر۲۳)

(۳) ومن الناس من یشتری لھو الحدیث لیضل عن سبیل اللہ۔

**ترجمہ:** بعض لوگ وہ ہیں، جو کھیل کی باتیں و ناول قصے خریدتے ہیں تاکہ اللہ کی راہ سے بہکاویں۔

(پارہ۲۱ سورہ۳۱ آیت نمبر۶)

اس تیسری آیت میں ناول قصے کہانیوں کی حدیث فرمایا گیا ہے۔

اصطلاح شریعت میں حدیث اس کلام و عبارت کا نام ہے۔ جس میں حضور سید عالم ﷺ کے اقوال یا اعمال اسی طرح صحابہ کرام کے اقوال و اعمال بیان کیے جاویں اس عامل بالحدیث فرقے سے سوال ہے کہ تم کونسی حدیث پر عامل ہو، لغوی پر یا اصطلاحی پر ہو اگر لغوی حدیث پر عامل ہو تو چاہیئے کہ ہر ناول گو قصہ خواں اہل حدیث ہو کہ وہ حدیث یعنی باتیں کرتا ہے ہر سچی جھوٹی بات پر عمل کرتا ہے اگر اصطلاحی حدیث پر عامل ہو تو پھر سوال یہ ہوگا کہ ہر حدیث پر عامل ہو یا بعض پر دوسری بات تو غلط ہے کیونکہ حضور ﷺ کے کسی نے کسی فرمان پر ہر شخص ہی عامل ہے حضور ﷺ فرماتے ہیں کہ سچ نجات دیتا ہے جھوٹ ہلاک کرتا ہے ہر مشرک و کافر اس کا قائل ہے وہ سب ہی اہل حدیث ہو گئے تم حنفی، شافعی، مالکی، حنبلی مسلمانوں کو اہل حدیث کیوں نہیں مانتے یہ تو ہزار ہا حدیثوں پر عمل کرتے ہیں اگر اہل حدیث کے معنی ہیں حضور ﷺ کی ساری حدیثوں پر عمل کرنے والے تو یہ ناممکن ہے کیونکہ حضور ﷺ کی بعض حدیثیں منسوخ ہیں، بعض حدیثوں میں حضور ﷺ کے وہ خصوصی اعمال شریف بیان ہوئے جو حضور ﷺ کے لئے مباح یا فرض تھے ہمارے لئے حرام ہیں جیسے منبر پر نماز پڑھنا اونٹ پر طواف فرمانا۔ حضرت حسین سید الشہداء خاتم آل رضی اللہ عنہ کے لئے سجدہ دراز فرمانا۔ حضرت امامہ بنت ابی العاص رضی اللہ عنہ کو کندھے پر لے کر نماز پڑھنا نو بیویاں نکاح میں رکھنا، بغیر مہر نکاح ہونا ازواج میں عدل و مہر واجب نہ ہونا۔ بلکہ حدیث سے ثابت ہے کہ حضور ﷺ کلمہ یوں پڑھتے تھے لا الہ الا اللہ وانی رسول اللہ الخ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور میں اللہ کا رسول ہوں، یہ حضرات اسی حدیث پر عمل کر کے اس طرح کلمہ کا ورد نہیں کر سکتے، غرضکہ حدیث میں حضور ﷺ کے ایسے اقوال و اعمال بھی ذکر ہیں جو حضور ﷺ کے لئے کمال ہیں ہمارے لئے کفر۔

اسی طرح حضور ﷺ کے وہ افعال کریمہ جو نسیان یا اجتہادی خطاء سے سرزد ہوئے حدیث میں مذکور ہیں، عامل بالحدیث صاحبان کو چاہئے کہ ان پر بھی عمل کیا کریں۔ ہر حدیث پر جو عامل ہوئے بہر حال کوئی شخص ہر حدیث پر عمل نہیں کر سکتا جو اس معنی سے اپنے کو اہل

حدیث یا عامل بالحدیث کہے وہ غلط کہتا ہے جب نام ہی جھوٹ ہے تو اللہ کے فضل سے کام بھی سارے کھوٹے ہی ہوں گے، اسی لئے حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا۔

علیکم بسنتی و سنة الخلفاء الراشدین۔

**ترجمہ:** لازم پکڑو میری اور خلفاء راشدین کی سنت کو۔

(مشکوۃ المصابیح باب الاعتصام بالکتاب والسنہ الفصل الثانی ص ۳۰ مطبوعہ نور محمد کتب خانہ کراچی)

یہ نہ فرمایا کہ میری حدیث کو لازم پکڑو کیونکہ ہر حدیث لائق عمل نہیں ہر سنت لائق عمل ہے حضور ﷺ کے وہ اعمال طیبہ جو منسوخ بھی نہ ہوئے ہوں، حضور ﷺ سے خاص بھی نہ ہوں خطاء نسیانا بھی سرزد نہ ہوں بلکہ امت کے لئے لائق عمل ہوں، انہیں سنت کہا جاتا ہے۔ لہذا ہمارا نام اہل سنت بالکل حق و درست ہے کہ ہم بفضلہ تعالیٰ حضور ﷺ کی ہر سنت پر عامل ہیں مگر وہابیوں کا نام اہل حدیث بالکل غلط ہے۔ کہ ہر حدیث پر عمل ناممکن۔

اب حدیثوں کی یہ چھانٹ کہ کون سی حدیث منسوخ ہے کون محکم کون حدیث حضور ﷺ کی خصائص میں سے ہے، کون سب کی اتباع کے لئے کون فعل شریف اقتداء کے لئے ہے کون نہیں، کس فرمان کا کیا منشاء ہے۔ کس حدیث سے کیا مسئلہ صراحتاً ثابت ہے اور کون مسئلہ ارشارتاً کون دلالتاً کون اقتضاء یہ سب کچھ امام مجتہد ہی بتا سکتے ہیں۔ ہم جیسے عوام وہاں تک نہیں پہنچ سکتے۔ جیسے قرآن پر عمل کرانا حدیث کا کام ہے ایسے ہی حدیث پر عمل کرانا امام مجتہد کا کام یوں سمجھو کہ حدیث شریف رب تک پہنچنے کا راستہ ہے اور امام مجتہد اس راستہ کا نور جیسے بغیر روشنی راہ طے نہیں ہوتا بغیر امام و مجتہد حضور ﷺ کی سنتوں پر عمل ناممکن ہے۔ اسی لئے علماء فرماتے ہیں۔

القرآن والحدیث یضلان الا بالمجتهد۔

**ترجمہ:** بغیر مجتہد قرآن و حدیث گمراہی کا باعث ہیں۔

رب تعالیٰ قرآن کریم کے متعلق فرماتا ہے۔

یضل به کثیراً ویهدی به کثیراً۔

**ترجمہ:** اللہ تعالیٰ قرآن کے ذریعہ بہت کو ہدایت دیتا ہے اور بہت کو گمراہ کر دیتا ہے۔

(پارہ ۱ سورہ ۲ آیت نمبر ۲۶)

چکڑالوی اس ہی لئے گمراہ ہیں کہ وہ قرآن شریف بغیر حدیث کے نور کے سمجھنا چاہتے ہیں براہ راست رب تک پہنچنا چاہتے ہیں وہابی غیر مقلد اسی لئے راہ سے بھٹکے ہوئے ہیں کہ یہ حدیث کو بغیر علم کی روشنی اور بغیر امام مجتہد کے نور کے سمجھنا چاہتے ہیں مقلدین اہل سنت کا انشاء اللہ بیڑا پار ہے کہ ان کے پاس کتاب اللہ بھی ہے سنت رسول اللہ بھی اور سراج امت امام مجتہد کا نور بھی۔

خلاصہ کلام یہ ہے کہ اہل حدیث بننا ناممکن اور جھوٹ ہے، اہل سنت بننا حق و درست ہے۔ اہل سنت وہ ہی ہو سکے گا جو کسی امام کا مقلد ہوگا۔ قیامت میں رب تعالیٰ بھی اپنے بندوں کو اماموں کے ساتھ پکارے گا۔ رب فرماتا ہے۔

یوم ندعوا کل اناس بامامهم۔

**ترجمہ:** اس دن ہم ہر شخص کو اس کے امام کے ساتھ بلائیں گے۔

(پارہ ۱۵ سورہ ۱۷ آیت نمبر ۷۱)

خیال رکھو کہ قرآن و سنت کا سمندر ہم مقلد بھی عبور کرتے ہیں اور غیر مقلد وہابی بھی لیکن ہم تقلید کے جہاز کے ذریعہ جس کے ناخدا حضرت امام ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں۔ ان کی ذمہ داری پر سفر کر رہے ہیں، غیر مقلد وہابی خود اپنی ذمہ داری پر اس سمندر میں چھلانگ

لگارہے ہیں۔انشاءاللہ مقلدوں کا بیڑا پار ہے اور وہابیوں کا انجام غرقابی ہے۔

آخر میں ہم اہل حدیث حضرات سے پوچھتے ہیں کہ اسلام کی پہلی عبادت نماز ہے، براہ مہربانی آپ احادیث صحیحہ کی روشنی میں بتادیں کہ فرض، واجب، سنت، مستحب، مکروہ تحریمی اور حرام میں کیا فرق ہے۔اور نماز میں کتنے فرض ہیں۔کتنے واجب، کتنی سنتیں، کتنے مستحبات کتنے مکروہ تنزیہی، کتنے مکروہ تحریمی اور کتنے حرام انشاءاللہ تا قیامت یہ تمام مسائل یہ حضرات حدیث سے نہیں بتا سکتے۔حالانکہ دن رات ان مسائل سے واسطہ ہوتا ہے تو دوستو ضد کیوں کرتے ہو، تقلید اختیار کرو۔جس میں دینی دونیا کی بھلائی ہے۔

خدا کا شکر ہے کہ یہ کتاب یکم رمضان سنہ ۱۳۷۶ھ اپریل سنہ ۱۹۵۷ء روز دوشنبہ کو شروع ہوکر ۳ ذی الحجہ سنہ ۱۳۷۶ھ یکم جولائی سنہ ۱۹۵۷ھ بروز دوشنبہ یعنی دو ماہ دو دن میں اختتام کو پہنچی۔رب تعالیٰ اپنے حبیب ﷺ کے صدقہ اسے قبول فرمائے۔میرے لئے کفارہ سیات اور صدقہ جاریہ بنائے۔مسلمانوں کے لئے اسے نافع بنائے جو کوئی اس کتاب سے فائدہ اٹھائے وہ مجھ بے کس گنہگار کے لئے حسن خاتمہ اور معافی سیات کی دعا کرے کہ اس ہی لالچ میں میں نے یہ محنت کی ہے۔

**ولی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقه ونور عرشه سیدنا محمد و آله واصحبه اجمعین امین برحمتك یا ارحم الراحمین۔**

۲ ذی الحجہ ۱۳۷۶ھ یوم دوشنبہ مبارکہ یکم جولائی ۱۹۵۷ء

**احمد یار خاں** اشرفی بدایونی

سرپرست مدرسہ غوثیہ نعیمیہ گجرات

اختتام حصہ دوم

حاشیہ......☆

اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ اس کتاب مبارک کی تخریج ۱۱ رجب المرجب ۳ جولائی ۲۰۰۹ بروز ہفتہ رات اختتام کو پہنچی۔

## دعا

اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا ہے کہ یا اللہ! ہم تمام مسلمانوں کو مسلک اہل سنت و جماعت کے دامن سے وابستہ فرما۔اور عقیدہ اہل سنت و جماعت پر ہی ہماری حیات ووفات ہو۔اور ہر قسم کے فتنوں سے ہمیں محفوظ فرما۔

**بحرمة الانبياء العظام و الاولياء الكرام أمين يا رب العالمين و صلى الله تعالى على سيدنا و محبوبنا و نبينا محمد و على اله و اصحابه و ازواجه و اتباعه الى يوم الدين۔**

و اللہ تعالیٰ و رسولہ الاعلیٰ اعلم بالصواب

**سعید اللہ خان قادری**

متعلم دارالعلوم غوثیہ پرانی سبزی منڈی

آستانہ عالیہ قادریہ غوثیہ پہاڑ گنج نارتھ ناظم آباد کراچی

# حنفیوں کے لئے خوشخبری

## گردن کا مسح کرنا بدعت نہیں
## مغرب کی نماز سے پہلے دو رکعات
## نفل پڑھنا مستحب نہیں

از

سعید اللہ خان قادری

# گردن کا مسح کرنا بدعت نہیں

سوال:......کیا فرماتے ہیں علماء کرام اس مسئلہ میں کہ گردن کا مسح کرنا شرعاً کیسا ہے۔ایک غیر مقلد مولوی صاحب کہتے ہیں کہ گردن کا مسح جائز نہیں اس کا کوئی ثبوت نہیں۔اور امام نووی رحمۃ اللہ علیہ نے المجموع میں اس کو بدعت کہا ہے۔

## جواب بعون الملک الوہاب

**نحمده ونصلي ونسلم علی رسوله الکریم۔**

گردن کا مسح کرنا بدعت نہیں بلکہ مستحب ہے۔

امام طبرانی رحمۃ اللہ علیہ روایت کرتے ہیں۔

**طلحة بن مصرف عن ابیه عن جده ثم ان رسول اللہ ﷺ توضا فمضمض ثلاثاً واستنشق ثلاثاً یاخذ لکل واحدة ماء جدیداً وغسل وجهه ثلاثاً فلما مسح رأسه حتی بلغ بهما الی اسفل عنقه من قبل قفاه۔**

(طبرانی کبیر ج ۱۹ ص ۱۸۰ رقم الحدیث ۴۰۹ مطبوعہ مکتبۃ العلوم والحکم الموصل)

امام ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔

**عن عبدالرحمن بن مهدی عن المسعودی عن القاسم بن عبدالرحمن عن موسی بن طلحة قال من مسح قفاه مع راسه وقی الغل یوم القیامة قلت فیحتمل ان یقال هذا وان کان موقوفا فله حکم الرفع لان هذا لا یقال من قبل الرأی فهو علی هذا مرسل۔**

ترجمہ:......حضرت موسیٰ بن طلحہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جس نے گردن سمیت سر کا مسح کیا وہ قیامت کے دن گردن میں بیڑیاں پہنانے سے بچ گیا۔امام ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ یہ موقوف حدیث مرفوع حدیث کے حکم میں ہے چونکہ ظاہر ہے کہ ایسی بات اپنی طرف سے تو نہیں کہی جا سکتی۔

(تلخیص الحبیر ج ۱ ص ۹۲ مطبوعہ المدینۃ المنورۃ)

حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ سے مروی ایک طویل روایت میں یہ الفاظ ہیں مسح رقبتہ آپ ﷺ نے اپنی گردن مبارک کا مسح کیا۔
(کشف الاستار ج ۱ ص ۱۴۰)

غیر مقلدوں کے امام شوکانی لکھتے ہیں۔

حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ:

**ان النبی ﷺ قال من توضا ومسح بیدیه علی عنقه وقی الغل یوم القیامة وقال ان شآء اللہ هذا حدیث حسن صحیح۔**

ترجمہ:......حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا جس نے وضو کیا اور اپنے دونوں ہاتھوں سے اپنی گردن کا مسح کیا قیامت کے دن گردن میں زنجیر سے بچ گیا۔اور ان شآء اللہ یہ حدیث صحیح ہے۔

(نیل الاوطار شرح منتقی الاخبار باب مسح العنق ج ۱ ص ۲۰۳ مطبوعہ دار الجیل بیروت)، (تلخیص الحبیر ج ۱ ص ۹۲ مطبوعہ المدینۃ المنورۃ)

امام نووی رحمۃ اللہ علیہ کا اس کو بدعت کہنا غلط ہے اس لئے کہ جب احادیث مبارکہ میں اس کا ثبوت ہے تو پھر اس کو بدعت کہنا کہاں کا انصاف ہے۔اور یہ بات خود امام نووی رحمۃ اللہ علیہ کے بھی خلاف ہے اس لئے کہ اگر چہ وہ احادیث ضعیف ہیں مگر فضائل میں ضعیف حدیث مقبول ہوتی ہے اور یہی امام نووی رحمۃ اللہ علیہ خود لکھتے ہیں:

امام یحییٰ بن شرف نواوی متوفی ۶۷۶ھ لکھتے ہیں۔

انهم قديروون عنهم احاديث الترغيب والترهيب وفضائل الاعمال والقصص واحاديث الزهد ومكارم الاخلاق ونحو ذالك ممّا لا تتعلق بالحلال والحرام وسائر الاحكام وهذا الضرب من الحديث يجوز عنداهل الحديث وغيرهم التساهل فيه ورواية ماسوى الموضوع منه والعمليه لان اصول ذالك صحيحة مقررة في الشروع معروفة عند اهله۔

ترجمہ:......حضرات محدثین ضعیف راویوں سے ترغیب، ترہیب، فضائل اعمال، قصہ جات، زہداور مکارم اخلاق میں احادیث روایت کرتے ہیں لیکن حلال وحرام کے احکام سے تعلق رکھنے والی احادیث ایسے راویوں سے بالکل روایت نہیں کرتے۔اس قسم کی احادیث ضعیف راویوں سے روایت کرنا اوران پرعمل کرنا محدثین کے نزدیک جائز ہے کیونکہ یہ اصول شریعت میں صحیح ومقرراور اہل شریعت کے ہاں معروف ہے۔

(شرح مسلم نووی ص۲۱ مطبوعہ قدیمی کتب خانہ کراچی)

یہی امام نووی رحمۃ اللہ علیہ اپنی دوسری کتاب میں لکھتے ہیں۔

قال العلمآء من المحدثين والفقهآء وغيرهم يجوز ويستحب العمل في الفضائل والترغيب والترهيب بالحديث الضعيف مالم يكن موضوعا۔

ترجمہ:......محدثین، فقہاءاور دیگر علماء کرام فرماتے ہیں کہ فضائل اعمال، ترغیب اور ترہیب کے باب میں ضعیف حدیث پرعمل کرنا جائز ومستحب ہے جبکہ وہ حدیث موضوع نہ ہو۔

(الاذکار ص۷ ناشر مکتبہ سلفیہ پشاور)

امام ابن حجر ہیتمی مکی متوفی ۹۷۴ھ لکھتے ہیں۔

الذی اطبق علیه ائمتنا الفقهاء والاصوليون والحفاظ ان الحديث الضعيف حجة في المناقب كما انه لم باجماع من يعتدبه حجة في فضائل الاعمال۔

ترجمہ:......ہمارے ائمہ فقہاء اصولیین اور حفاظ کا اس پر اتفاق ہے کہ مناقب میں بھی حدیث ضعیف حجت ہوتی ہے جس طرح قابل شمار علماء کا اس پر اجماع ہے کہ فضائل اعمال میں حدیث ضعیف حجت ہوتی ہے۔

(تطہیر الجنان واللسان ص۱۳ مطبوعہ مکتبۃ القاہرہ)

امام جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ لکھتے ہیں۔

و يجوز عند اهل الحديث و غيرهم التساهل في الاسانيد الضعيفة و رواية ما سوى الموضوع من الضعيف والعمل به۔

ترجمہ:......اور محدثین وغیرہم علماء کے نزدیک ضعیف سندوں میں تساہل اور بے اظہار ضعف موضوع کے سوا ہر قسم حدیث کی روایت اور اس پرعمل فضائل اعمال وغیرہ امور میں جائز ہے۔

(تدریب الروی ص۲۹۸ مطبوعہ مکتبۃ الریاض الحدیثۃ۔الریاض)

معلوم ہوا کہ گردن کا مسح کرنا مستحب ہے۔اور جو گردن کا مسح کرے گا اس کو اس کا ثواب بھی ملے گا۔

واللہ تعالیٰ ورسولہ الاعلیٰ اعلم بالصواب

سعید اللہ خان قادری

# مغرب کی نماز سے پہلے دو رکعات نفل نماز پڑھنا مستحب نہیں

سوال:......علامہ صاحب ہمارا آپ سے سوال ہے کہ ریاض (سعودی عرب) سے ہمارے پاس چند غیر مقلدین مہمان تشریف لائے تھے انہوں نے ہم پر یہ اعتراض کیا کہ آپ لوگ مغرب کی اذان کے بعد جماعت سے پہلے دو رکعت نفل کیوں نہیں پڑھتے۔ یہ دو رکعت پڑھنا سنت ہیں اور آپ لوگوں نے اس سنت کو ترک کر دیا ہے۔ ہم نے اس کے جواب میں فرمایا کہ یہ دو رکعت سنت نہیں تو ان صاحب نے فرمایا کہ منع کی دلیل پیش کرو۔ علامہ صاحب اگر واقعی یہ دو رکعت نفل سنت نہیں تو اس کی کونسی دلیل ہے برائے مہربانی اصل کتاب حوالہ کے ساتھ تحریر فرمائیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو اجر عظیم عطا فرمائیں۔

سائل میاں گل سید سواتی ضلع سوات گاؤں فرحت آباد

## جواب بعون الملک الوہاب

**نحمده ونصلي ونسلم على رسوله الكريم۔**

اس مسئلہ میں فقہاء کرام رحمہم اللہ کے درمیان اختلاف ہے۔ صحیح یہ ہے کہ مغرب کی اذان کے بعد جماعت سے پہلے دو رکعت پڑھنا نہ سنت ہے نہ مستحب ہے۔

امام نووی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

**لم يستحبهما ابوبكر و عمر و عثمان وعلي و آخرون من الصحابة ومالك واكثر الفقهاء۔**

ترجمہ:......ان دو رکعتوں (یعنی مغرب کی اذان کے بعد اور جماعت سے پہلے) کو نہیں مستحب جانا حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ، حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ، حضرت علی رضی اللہ عنہ اور نہ کئی حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین میں سے اور امام مالک رحمۃ اللہ علیہ اور اکثر فقہاء کرام رحمہم اللہ بھی اسی کو مستحب نہیں مانتے۔

(شرح مسلم للنووی ج۶ ص۱۲۳ دار احیاء التراث العربی بیروت)، (شرح مسلم للنووی ج۱ ص۲۷۸ مطبوعہ قدیمی کتب خانہ کراچی)

اسی طرح سنن الکبریٰ للبیہقی میں ہے:

**عن منصور عن ابراهيم قال لم يصل ابوبكر و عمر ولا عثمان رضي الله عنهم قبل المغرب ركعتين۔**

(سنن الکبریٰ للبیہقی ج۲ ص۴۷۶ مطبوعہ مکتبۃ دار الباز مکۃ المکرمۃ)

اس روایت کے شروع میں ہے کہ امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ بھی ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ کے اس قول پر عمل کرتے تھے۔

امام ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ روایت کرتے ہیں:

**عن طاؤس قال سئل ابن عمر عن الركعتين قبل المغرب فقال ما رايت احدا على عهد رسول الله ﷺ يصليها۔**

ترجمہ:......حضرت طاؤس رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے سوال کیا گیا مغرب کی نماز سے قبل دو رکعتوں کے متعلق تو آپ رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ کے عہد مبارک میں میں نے کسی کو بھی یہ دو رکعتیں پڑھتے ہوئے نہیں دیکھا۔

(سنن ابوداؤد ج۲ ص۲۶ رقم الحدیث ۱۲۸۴ مطبوعہ دار الفکر بیروت)، (سنن الکبریٰ للبیہقی ج۲ ص۴۷۶ رقم الحدیث ۴۲۸۵ مطبوعہ مکتبۃ دار الباز مکۃ المکرمۃ)

اس سند کے تمام راوی ثقہ ہیں۔

امام ابوبکر ابن ابی شیبہ رحمۃ اللہ علیہ روایت کرتے ہیں۔

**عن قتادة عن سعيد بن المسيب قال ما رايت فقيها يصلي قبل المغرب الا سعد بن ابی وقاص۔**

ترجمہ:...... حضرت سعید بن میسب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے کسی فقیہ کو مغرب کی نماز سے قبل یہ دو رکعتیں پڑھتے ہوئے نہیں دیکھا سوائے حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کے۔

(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۵۷ مطبوعہ ادارۃ القرآن والعلوم الاسلامیہ کراچی)

امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

**عن قتادة قال قلت لسعيد بن المسيب ان اباسعيد الخدری كان يصلي الركعتين قبل المغرب فقال كان ينهٰى عنها ولم ادرك احداً من اصحاب رسول الله ﷺ يصليها غير سعد بن مالك رضي الله عنه۔**

ترجمہ:...... حضرت قتادہ رحمۃ اللہ علیہ نے کہا میں نے سعید بن میسب رحمۃ اللہ علیہ کو عرض کی کہ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ مغرب سے قبل دو رکعت پڑھتے تھے تو آپ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ انہیں اس سے منع کر دیا گیا تھا اور میں نے اصحاب رسول اللہ ﷺ میں سے کسی ایک ایسے صحابی کو بھی نہیں پایا جو یہ نماز پڑھتا ہو۔ سوائے سعد بن مالک رضی اللہ عنہ کے۔

(شرح مشکل الآثار ج ۲ ص ۱۷۶ مطبوعہ بیروت)

بعض لوگ جو کہتے ہیں کہ حدیث مبارکہ میں ہے۔

**بين كل آذانين صلاة۔**

ترجمہ:...... ہر دو اذانوں (یعنی اذان اور اقامت) کے درمیان نماز ہے۔ (بخاری)

تو اس کا جواب یہ ہے کہ یہ حدیث مبارک منسوخ ہے اس حدیث مبارکہ سے ملاحظہ فرمائیں:

امام دارقطنی رحمۃ اللہ علیہ روایت کرتے ہیں:

**حدثنا علی بن محمد المصری ثنا الحسن بن غليب نا عبد الغفار بن داؤد نا حيان بن عبيدالله نا عبدالله بن بريدة عن ابيه قال قال رسول الله ﷺ ان عند كل اذانين ركعتين ما خلا صلاة المغرب۔**

ترجمہ:...... حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ بے شک ہر دو اذانوں کے مابین دو رکعتیں ہیں سوائے مغرب کی نماز کے۔

(سنن الدارقطنی باب الحث علی الرکوع بین الاذانین فی کل صلاۃ والرکعتین قبل المغرب والاختلاف فیہ ج ۱ ص ۲۶۴ مطبوعہ دار المعرفۃ بیروت)، (شرح مشکل الآثار للطحاوی ج ۲ ص ۱۷۷ مطبوعہ بیروت)

امام ابن شاہین رحمۃ اللہ علیہ نے پہلے یہ باب باندھا ہے حدیث آخر فی الرکعتین قبل المغرب کہ مغرب سے پہلے دو رکعت نماز پڑھنا۔ اس باب کے تحت وہ احادیث لائے جن میں ان دو رکعتوں کی رخصت ہے اس کے بعد باب باندھتے ہیں الخلاف فی ذلک کہ ان مذکورہ روایات کے خلاف جو روایت ہے۔ اس باب میں اپنی سند کے ساتھ یہی حدیث لائے ہیں۔ ملاحظہ فرمائیں:

(کتاب الناسخ والمنسوخ للامام ابن شاہین ص ۱۶۳۔۱۶۴ مطبوعہ بیروت لبنان)

معلوم ہوا کہ سنن الدارقطنی والی روایت ناسخ ہے اور رخصت والی روایت منسوخ ہیں۔ تو ناسخ پر عمل چاہئے نہ کہ منسوخ پر۔

واللہ تعالیٰ ورسولہ الاعلیٰ اعلم بالصواب

سعید اللہ خان قادری

# حنفیوں کے لئے خوشخبری

امام المسلمین امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کو اللہ تعالیٰ نے بہت بڑا مقام عطا فرمایا ہے بڑے سے بڑا محدث اور فقیہ ان کی شان کو نہ پہنچ سکا ہے نہ پہنچ سکتا ہے۔ غیر مقلدین ان سے دشمنی کر کے اپنی عاقبت خراب کر رہے ہیں یہ لوگ حضرت امام اعظم رضی اللہ عنہ کے سخت دشمن ہیں اور ہر وقت امام اعظم رضی اللہ عنہ کی شان میں نقص وعیوب تلاش کرتے ہیں۔ پہلے انہوں نے کتاب الرد علی ابی حنیفہ ہندوستان سے چھپوائی اب انہوں نے پاکستان میں اس کو چھپوایا تا کہ لوگوں کے دلوں سے امام اعظم رضی اللہ عنہ کی محبت کو ختم کر سکے۔ ابن ابی شیبہ رحمۃ اللہ علیہ اگر چہ بہت بڑے محدث اور ثقہ امام ہیں لیکن انہوں نے جو مصنف میں جو کتاب الرد علی ابی حنیفہ لکھی ہے یہ ایک عجیب بات ہے اس لئے کہ مصنف احادیث و آثار صحابہ کا مجموعہ ہے لیکن اس میں انہوں نے پوری ایک کتاب امام اعظم رضی اللہ عنہ کے خلاف لکھ ماری اور یہ ثابت کرنے کی ناکام کوشش کی کہ حضور ﷺ کا قول یہ ہے اور امام اعظم رضی اللہ عنہ کا قول یہ ہے یعنی حضور ﷺ جو فرماتے ہیں امام اعظم رضی اللہ عنہ بالکل ان کے خلاف فرماتے ہیں بلکہ ان کے خلاف اپنی رائے اور قیاس پیش کرتے ہیں مگر یہ ان غیر مقلدوں اور امام ابن ابی شیبہ کا صرف نام کا دعویٰ ہے حقیقت کچھ اور ہے۔ اصل میں غیر مقلدین حدیث کے صرف ظاہری الفاظ کا علم رکھتے ہیں لیکن قربان جاؤ سراج الامہ رضی اللہ عنہ پر کہ وہ احادیث کے صرف ظاہری الفاظ کو نہیں بلکہ احادیث کے مغز کو جانتے ہیں ان غیر مقلدوں کو حدیث کیا علم دنیا میں سب بڑے حدیث اور فقہ میں اگر امام ہے تو وہ میرے امام اعظم رضی اللہ عنہ ہیں اس کی ایک مثال اسی ابن ابی شیبہ کی کتاب الرد علی ابی حنیفہ میں دیکھیے۔ ابن ابی شیبہ نے ۱۲۴ مسائل امام اعظم رضی اللہ عنہ کے خلاف لکھے ہیں ان میں مسئلہ نمبر چار ۴ میں احادیث نقل کرتے ہیں جن کا خلاصہ یہ ہے کہ حضور ﷺ نے منع فرمایا کہ کوئی دشمنوں کے ملک میں قرآن شریف نہ لے جائے۔ مبادا کہ دشمنوں کے ہاتھ لگ جائے اور امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ کوئی ڈر نہیں۔ امام اعظم رضی اللہ عنہ نے بالکل ٹھیک فرمایا ہے اس لئے یہ حدیث شروع اسلام کی ہے جب کفار کا زور تھا جب صحابہ ان کے ملکوں میں جاتے تو کفار ان مصحف کو جلا دیتے تھے اس لئے حضور ﷺ نے منع فرمایا لیکن جب مسلمانوں کو اللہ تعالیٰ نے غلبہ عطا فرمایا اور ہر جگہ مسلمانوں کی طاقت ہو گئی تب یہ خوف نہ رہا اس لئے بعد میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اپنے ساتھ کفار کے ملکوں میں مصحف کو لے جاتے تھے۔ جیسا کہ بخاری شریف میں ہے۔

**وقد سافر النبی ﷺ واصحابه فی ارض العدووهم یعلمون القرآن۔**

یعنی حضور علیہ السلام اور آپ کے صحابہ کافروں کے ملک میں جاتے تھے اور وہ قرآن جانتے تھے۔ بعض روایت میں یعلمون القرآن بالتشدید آیا ہے یعنی صحابہ کرام ملک کفار میں سفر کرتے اور وہ قرآن پڑھاتے تھے۔ سب کو حفظ تو نہ تھا ممکن ہے کہ بعض صحابہ کے پاس قرآن لکھا ہوا ہو اگر چہ بعض ہی ہو اور وہ اس صیغے سے پڑھاتے ہوں تو بخاری نے استدلال کیا ہے کہ جب لکھے ہوئے سے پڑھانا جائز ہے تو ظاہر ہے کہ اسے لے جانا بھی جائز ہے جب کہ لشکر مامون ہو۔

ابن ابی شیبہ نے بعض جگہ امام اعظم رضی اللہ عنہ کا مذہب صحیح نقل نہیں کیا اور غلط مذہب امام اعظم رضی اللہ عنہ کی طرف منسوب کر دیا ہے مثلاً اسی مسئلہ میں دیکھئے کہ امام اعظم رضی اللہ عنہ کا یہ مذہب نہیں جو ابن ابی شیبہ نے ذکر کیا ہے امام اعظم رضی اللہ عنہ مطلقا لا باس بہ نہیں فرماتے بلکہ وہ اس میں تفصیل کرتے ہیں کہ اگر لشکر چھوٹا ہو تو منع ہے کوئی شخص قرآن شریف اپنے ہمراہ نہ لے اگر لشکر بڑا ہو جس میں کفار کے غلبہ کا ڈر نہ ہو تو قرآن شریف کے لے جانے میں کوئی ڈر نہیں۔ اس حدیث میں جو لفظ مخافۃ ان ینالہ العدو ہے یہ نہی کی علت ہے

حضور علیہ السلام نے ممانعت کی علت بھی بیان فرمادی کہ نہی اس خوف کے لیے ہے کہ قرآن شریف دشمنوں کے ہاتھ نہ آجائے کہ وہ اس کی توہین کریں تو لشکر عظیم ہو تو کوئی ڈر نہیں ہدایہ شریف میں ہے۔

**لاباس باخراج النساء والمصاحف مع المسلمین اذا کان عسکرا عظیما یومن علیه لان الغالب هو السلامة والغالب کالمتحقق ویکره اخراج ذلك فی سریة لایومن علیها۔**

درمختار میں ہے۔

**ونهینا عن اخراج ما یجب تعظیمه و یحرم الاستخفاف به کمصحف و کتب فقه و حدیث وامراة و لو عجوز المداواة وهو الاصح۔** آگے فرمایا **الا فی جیش یومن علیه فلا کراهة۔**

حاصل ترجمہ ان دونوں عبارتوں کا یہ ہے کہ قرآن مجید ہمراہ لے کر کافروں کے ملک میں سفر کرنا منع ہے البتہ اگر لشکر بڑا ہو جس پر کفار کی طرف سے سلامتی وامن کا ظن غالب ہو تو کوئی ڈر نہیں۔

اور دوم یہ صرف امام اعظم رضی اللہ عنہ کا مذہب نہیں امام بخاری اور شافعیوں کا بھی یہی مذہب ہے۔

علامہ نووی شرح صحیح مسلم میں اس حدیث کی شرح میں فرماتے ہیں۔

**فیه النهی عن المسافرة بالمصحف الی ارض الکفار للعلة المذکورة فی الحدیث وهی خوف ان ینالوه فینتهکو احرمة فان امنت هذه العلة بان یدخل فی جیش المسلمین الظاهرین علیهم فلا کراهة ولا منع عنه حینئذ لعدم العلة هذا هو الصحیح وبه قال ابو حنیفة والبخاری واخرون۔**

کہ جو علت آنحضرت ﷺ نے بیان فرمائی ہے اگر یہ نہ ہو یعنی مسلمانوں کا لشکر عظیم ہو جو کفار پر غالب ہوں تو کوئی ممانعت نہیں اور یہی صحیح ہے۔ امام ابوحنیفہ وامام بخاری ودیگر محدثین اسی کے قائل ہیں اس قول سے معلوم ہوا کہ اس مسئلہ میں امام اعظم رحمہ اللہ منفرد نہیں۔ بلکہ امام بخاری نووی شافعی ودیگر محدثین بھی اسی کے قائل ہیں۔ لیکن ابن ابی شیبہ صرف امام اعظم رضی اللہ عنہ کے قول کو احادیث کے خلاف ثابت کرنا چاہتے ہیں۔ اگرچہ ان کا یہ موقف نہ ہو۔ دیکھا قارئین امام اعظم رضی اللہ عنہ کی شان ومقام کی ایک جھلک جو کوئی بھی امام اعظم رضی اللہ عنہ کے خلاف دلائل پیش کرتا ہے خدا کی قدرت اسی دلائل سے امام اعظم رضی اللہ عنہ کی شان ومقام ثابت ہوتا ہے۔ یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ حضور ﷺ کا قول امام اعظم رضی اللہ عنہ نہ مانے بلکہ ان کے خلاف اپنی رائے اور قیاس پیش کرے امام اعظم رضی اللہ عنہ تو ضعیف کو اپنی رائے پر مقدم رکھتے ہیں۔

امام ابن حجر مکی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔

**وقال ابن حزم جمیع اصحاب ابی حنیفة مجمعون علی ان مذهبه ان ضعیف الحدیث اولیٰ عنده من القیاس۔**

ترجمہ:......ابن حزم فرماتے ہیں کہ تمام اصحاب امام ابی حنیفہ اس پر متفق ہیں کہ ضعیف حدیث امام صاحب رضی اللہ عنہ کے نزدیک قیاس ورائے سے اولیٰ ہے۔

(الخیرات الحسان ص ۲۷)

غیر مقلد نواب حسن خان لکھتے ہیں۔

**وذکر ابن حزم الاجماع علی ان مذهب ابی حنیفة ان ضعیف الحدیث اولیٰ عنده من الرائے و القیاس اذا لم یجد فی الباب غیره۔**

ترجمہ:......ابن حزم فرماتے ہیں کہ اس بات پر اجماع واقع ہو چکا ہے کہ امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کا مذہب یہ ہے کہ ضعیف حدیث ان کے

نزدیک قیاس ورائے سے اولیٰ ہے جب کہ اس باب میں اس کے بغیر اور کچھ نہ مل سکے۔

(دلیل الطالب ص ۸۸۷)

بتائیے جو ضعیف حدیث کے سامنے قیاس کو نہیں مانتے تو کیا وہ صحیح احادیث کے خلاف اپنا قول پیش کرے گا؟

فقیر ناچیز حنفیوں کے غلام نے اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے پیارے آقا ﷺ کی نظر عنایت سے اور امام اعظم رضی اللہ عنہ کی دعاؤں سے ابن ابی شیبہ کے تمام اعتراضات مفصل جوابات لکھے ہیں جو ایک ضخیم کتاب بن گئی ہے ان کے علاوہ اس کتاب میں غیر مقلدوں کے تمام اعتراضات اور جن علماء نے امام اعظم رضی اللہ عنہ پر جرح کی ہیں ان کے تمام اعتراضات کے مسکت جوابات لکھے ہیں ہر حنفی کو جاہئے کہ فقیر ناچیز کی تمام کتب کا مطالعہ فرمائیں اور اپنا ایمان اور مذہب ان ایمان اور مذہب کے لٹیروں سے بچائیں۔ اب یہاں پر ہم اہل احادیث کے چند عقائد اور مسائل ذکر کرتے ہیں تمام مسائل کو ذکر کرنے کے لئے الگ ایک ضخیم کتاب کی ضرورت ہے اس لیے طوالت کے خوف سے مختصراً چند عقائد اور مسائل ذکر کرتے ہیں۔

(1) انگریز سے ''وہابی'' نام کے بجائے اہل حدیث کی منظوری

اکابر وہابیہ سے انکے مقتدا محمد حسین بٹالوی نے انگریزوں سے ان کی خوشامد کر کے ان سے اعلان وفاداری کی بنا پر وہابیہ کا نام ''وہابی'' کے بجائے اہل حدیث منظور کروایا۔

وہابیہ کے مجدد نواب صدیق حسن خان بھوپالی لکھتے ہیں۔

چنانچہ یہ دعوی ارسال رسالہ مولوی محمد حسین بٹالوی کا سر ہنری وبونیس لفٹیننٹ گورنر بہادر ممالک پنجاب کے اجلاس میں پیش کیا گیا تھا۔ بجواب درخواست مذکور لفٹیننٹ گورنر صاحب موصوف نے مولوی محمد حسین بٹالوی کا شکریہ خیر خواہی ادا کیا لیکن کسی مصلحت سے ایلچی کا روانہ کرنا پسند نہ کیا بعد اس کے فرقہ موحدین لاہور نے صاحب بہادر موصوف کی روبکاری میں استدعا پیش کی کہ موحدین جو لفظ بدنام وہابی سے پکارے جاتے ہیں اور اطلاق اس لفظ کا عامۃ موحدین پر کیا جاتا ہے سو بطور سرکاری اشتہار دیا جاوے کہ آئندہ فرقہ ہائے موحدین لفظ بدنام وہابی سے نہ مخاطب کئے جاویں چنانچہ لفٹیننٹ گورنر صاحب بہادر موصوف نے اس درخواست کو منظور کیا اور پھر ایک اشتہار اس مضمون کا دیا گیا کہ موحدین ہند پر شبہ بدخواہی گورنمنٹ ہند عامۃ نہ ہو اور خصوص جو لوگ کہ وہابیان ملک ہزارہ سے نفرت ایمانی رکھتے ہیں اور گورنمنٹ ہند کے خیر خواہ ہیں ایسے فرقہ موحدین مخاطب بہ وہابی نہ ہو۔

وہابیہ کے مقتدا عبد المجید خادم سوہدروی لکھتے ہیں۔

(ترجمان وہابیہ ص ۶۲)

لفظ وہابی آپ (محمد حسین بٹالوی) ہی کی کوشش سے سرکاری دفاتر اور کاغذات سے منسوخ ہوا اور جماعت کو اہل حدیث کے نام سے موسوم کیا گیا۔

(سیرت ثنائی حاشیہ ص ۳۵۲)

(2) وہابیوں کے امام ابن قیم لکھتے ہیں۔

میرا عقیدہ ہے کہ بے شک اللہ تعالیٰ عرش اور کرسی کے اوپر موجود ہے اللہ نے دونوں قدم کرسی پر رکھے ہیں۔

(قصیدہ نونیہ ص ۳۱)

غیر مقلدوں کے امام وحید الزماں لکھتے ہیں۔

وله (تعالى) وجه وعين ويد و كف وقبضة واصابع بمساحد وذراع و صدر وجنب وحقو وقدم ورجل وساق و كنف كما تليق بذاته المقدسة۔

اللہ تعالیٰ کے لئے اس کی ذات مقدس کے لائق بلاتشبیہ یہ اعضاء ثابت ہیں۔ چہرہ، آنکھ، ہاتھ، مٹھی، کلائی، درمیانی انگلی کے وسط سے کہنی تک کا حصہ، سینہ، پہلو، کوکھ، پاؤں، ٹانگ، پنڈلی، دونوں بازو۔

(ہدیۃ المہدی ص۹)

(3) غیر مقلدوں کے نزدیک منی خون شراب پاک ہے۔

مولوی ابوالحسن لکھتے ہیں کہ مرد وعورت دونوں کی منی پاک ہے اور جب منی پاک ہے تو آیا اس کا کھانا جائز ہے یا نہیں اس میں دو قول ہیں۔

(فقہ محمدیہ ج ۱ ص ۴۱)

غیر مقلدوں کے امام نواب صدیق حسن خان بھوپالی لکھتے ہیں۔

وحدیث ولوغ کلب نجاست تمامہ کلب از لحم وعظم ودم وشعر وعرق نیست بلکہ ایں حکم فقط مختص بولوغ اوست الحاقش بقیاس ہر دلوغ سخت بعید است۔

(بدور الاہلۃ ص ۱۶)

مولوی نورالحسن بھوپالی لکھتے ہیں۔

پس دعوی نجس عین بودن سگ وخنزیر و پلید بودن خمر ودم مسفوح وحیوان مردار نا تمام ست۔

پس کتے خنزیر شراب وخون بہنے والا اور مردہ جانور کے ناپاک ہونے کا دعوی درست نہیں۔

(عرف الجادی ص ۱۰)

(4) کافر کا ذبیحہ حلال ہے۔

وكذالك ذبيحة الكافر ايضا حلال۔

(ہدیۃ المہدی ج ۳ ص ۷۸)

(5) کتے کا بول اور گوہ پاک ہے۔

وكذالك فى بول الكلب وخرءه و الحق انه لا دليل فى النجاسة۔

(نزل الابرار غیر مقلد وحید الزمان ج ۱ ص ۵۰)

(6) صحابہ میں فاسق بھی تھے۔

ومنه يعلم ان من الصحابة من هو فاسق كالوليد ومثله يقال فى حقه معاوية وعمرو مغيره وسمره۔

(نزل الابرار ج ۳ ص ۹۴)

(7) حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے ایسی باتیں اور ایسے کام ہوئے جن سے ان کی عدالت میں خلل آ گیا۔

فاما معاوية فليس قوله و فعله لحجة حيث صدرت منه اقوال و افعال تخلل بعدالت و عدالت عمرو بن العاص وزيره ومشيره۔

(ہدیۃ المہدی ج ۵ ص ۲۷)

(8) عورتوں کا جمع ہو کر اللہ اللہ کرنا بدعت ہے۔

(فتاوی ستاریہ ج ۱ ص ۶۶)

(9) غیر مقلدوں کے امام ابن تیمیہ لکھتے ہیں۔
حضور علیہ السلام کا انسانی شکل میں مدد کرنا شیطان کا مدد کرنا ہے۔
(کتاب الوسیلہ ص ۳۱ مکتبہ السلفیہ لاہور)

(10) نیز یہی ابن تیمیہ لکھتے ہیں۔
حضور ﷺ کی قبر انور سے جو آوازیں آئیں وہ شیطان کی چالیں تھیں۔
(کتاب الوسیلہ ص ۵۱ مکتبہ السلفیہ لاہور)

(11) حضرت زکریا علیہ السلام اور حضرت ابراہیم علیہ السلام نامرد تھے۔
(عیون زم زم عنایت اللہ اثری گجراتی ص ۱۶)

(12) قاضی شوکانی لکھتے ہیں۔
حل جمیع حیوانات البحر حتی کلبه و خنزیره وثعبانه۔
سب دریائی جانور حلال ہیں یہاں تک کہ کتا خنزیر اور سانپ بھی حلال ہیں۔
(نیل الاوطار ج اص ۶۷ مطبوعہ لاہور)

ایسے بے شمار گندے عقائد ان وہابیوں کے کتب میں موجود ہے جن کو ہمارے علماء نے اپنی اپنی کتب میں بڑی تفصیل سے بیان کیا ہے۔ قارائین حضرات ان کتب کی طرف رجوع فرمائیں۔ فقہ حنفی پر اعتراضات کرنے والوں کو صرف ان کے گھر کا مختصر نمونہ دکھلایا ہے اس لیے کہ فقہ حنفی کے خلاف جس طرح ان وہابیوں نے طوفان بدتمیزی برپا کیا ہوا ہے ہم صرف یہ کہتے ہیں کہ اپنے وہابی اکابر کے ان اقوال وفقہ کو پڑھو اور ڈوب مرو۔



# مصنف کی دیگر محققانہ کتب

(1) اقامت میں حی علی الفلاح پر کھڑے ہونے کا شرعی حکم (مطبوعہ مکتبہ غوثیہ

(2) جمعہ کی اذان ثانی کا زبان سے جواب دینا شرعاً جائز ہے (مطبوعہ مکتبہ مکتبہ غوثیہ کراچی

(3) نام اقدس ﷺ سن کر انگوٹھے چومنے کا مدلل ثبوت (مطبوعہ مکتبہ مکتبہ غوثیہ کراچی)

(4) دعا بعد نماز جنازہ کا تحقیقی ثبوت (مطبوعہ مکتبہ غوثیہ کراچی)

(5) حیلہ اسقاط اور دوران قرآن کا مدلل ثبوت (غیر مطبوعہ)

(6) بارہ ربیع الاول ولادت یا وفات (مطبوعہ مکتبہ غوثیہ کراچی)

(7) عمامہ شریف کے فضائل اور شرعی حکم (غیر مطبوعہ)

(8) دیدار الٰہی "بہترین تحقیق" (غیر مطبوعہ)

(9) مدلل فقہ حنفی اور احادیث و آثار صحابہ (حنفیوں کے لئے نایاب تحفہ) (مکمل ۱۰ جلدیں) (غیر مطبوعہ)

(10) شرح مسند الامام الاعظم (غیر مطبوعہ)

(11) ایک اہم سوال (غیر مطبوعہ)

(12) امام اعظم رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کے جوابات (غیر مطبوعہ)

(13) مسئلہ طلاق (غیر مطبوعہ)

(14) چاروں سلاسل حق مگر قادریوں کی شان الگ (غیر مطبوعہ)

(15) مشرک و بدعتی کون؟ (غیر مطبوعہ)

(16) یا رسول اللہ ﷺ مدد (غیر مطبوعہ)

(17) دعا بعد السنن (غیر مطبوعہ)

(18) تاریخ اسلام (دو جلدیں) (غیر مطبوعہ)

(19) فتاویٰ سعید اللہ (غیر مطبوعہ)

(20) غیب کی خبریں دینے والا نبی (غیر مطبوعہ)